# دعویٰ نبوت یا دعویٰ خلافت

زیدحامد کہتا ہے کہ یوسف کذاب کا خلافت کا دعویٰ تھا مگر ایک تھرڈ وے کا اخباری رپورٹر آف اے بلیک میلر نیوز پیپر خبریں اسے نبوت بنا دیتا ہے۔اور جج خلافت کی بحث پر یوسف کو سزائے موت سنا دیتا ہے۔

**مگر سچ یہ ہے:** یوسف کذاب کی طرف سے پیروی کرنے والوں میں زیدزمان صاحب سے نمایاں تھے اور نہایت مستعدی، پھرتی اور تیزی سے یوسف کا عدالتوں میں دفاع کرے رہے۔زیدزمان یوسف کذاب کو رہا کروانے کیلئے تھانہ ملت پارک سے لے کر سیشن کورٹ تک اور پھر جیل کی کوٹھڑی تک کوشش کرتا رہا۔

آپ اچھی طرح جانتے ہیں کہ تھانہ ملت پارک میں F.I.R دعویٰ نبوت، توہین رسالت، فراڈ اور زنا کے ارتکاب کی کوشش پر درج کروائی گئی تھی۔سادہ لوح طلباء سے جھوٹ بولنا تو اچھی بات نہیں مگر آپ کا گرو یوسف کذاب بھی جھوٹا تھا اور آپ اسے دو ہاتھ آگے بڑھ گئے۔سیشن جج لاہور میاں محمد جہانگیر صاحب نے اپنے فیصلے کے آغاز میں مورخہ 05-08-2000 میں لکھا تھا کہ یوسف پر الزام ہے کہ وہ پیغمبر اسلام حضرت محمد ﷺ سے زبانی وتحریری الفاظ اور آڈیو وڈیو کیسٹوں کے ذریعے اپنی مشابہت ظاہر کرتا ہے اور اس نے خود کو''انا محمد''اور پیغمبر اسلام ''حضرت محمد کا تسلسل'' ظاہر کیا ہے اور اپنے اہل خانہ کے لئے اہلبیت اور اپنے پیروکاروں کے لئے اصحاب رسولؐ ہونے کا اعلان کر دیا اور اس نے مذکورہ خیالات کا اظہار چوک یتیم خانہ لاہور میں واقع ''مسجد بیت الرضا'' میں نماز جمعہ کے خطبے کے اجتماع میں 28 فروری 1997ء کو کیا ہے جو تھانہ ملت پارک کی حدود میں واقع ہے۔اس طرح اس نے دھوکہ اور اپنی جعلی شناخت کے ذریعے معصوم لڑکیوں کے ساتھ زنا کی عمومی کوشش کی اور جبراً بھاری رقوم وصول کیں۔

سیشن مقدمہ نمبر 66 آف 1998ء(سیشن ٹرائل نمبر 3 آف 2000) فیصلہ مورخہ 05-08-2000۔

فیصلہ میں سیشن جج لاہور میاں محمد جہانگیر صاحب نے لکھا کہ اس (یوسف کذاب) نے اپنے آپ کو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی حیثیت سے اور اپنے سامعین کو صحابی رسولؐ کی حیثیت سے ظاہر کیا۔

اس فیصلے میں سزا خلافت کے دعویٰ پر نہیں، نبوت کے دعویٰ اور توہین رسالت پر ہوئی۔اپورے پاکستان کے فرسٹ کلاس اخباروں نے اس کو کوریج دی۔کسی اخبار نے یا کسی منتخب یا فورم نے یہ نہیں کہا کہ اخباری رپورٹرز نے خلاف کو نبوت بنا دیا۔اور جج نے خلافت کی بحث پر سزائے موت سنا دی۔

**مرکز سراجیہ** گلی نمبر 4، اکرم پارک غالب مارکیٹ گلبرگ III لاہور فون: 042-35877456

www.endofprophethood.com markazsirajia@hotmail.com